فوراً پانی حلق سے اترتے ہی صحت ہوجاویگی دوسرا فایدہ یہ ہی کہ اگر عامل کو کہیں تاریکی میں جانا ہے تو اگر وہ چند لمحہ چراغ کی لو پر نظر جما کر جسطرف کو دیکھے گا۔ اس کے آگے آگے روشنی ہوتی جاویگی اور نہ روشنی میلوں تک قایم رہیگی اگر تاریک کمرہ بین بیٹھکر دیوار پر نظر جمایگا۔ تو کمرہ دفعتہً روشن ہوجاویگا۔ اس کیے عامل کو ترک حیوانات ضروری ہے حتے کہ کوئی گرم غذا بھی استعمال نہ کرے اور دن مین دو تین مرتبہ غسل کرے ؛

# تیسرا طریقہ

رات کے وقت جب ہدایت مذکورہ بالا اطمینان سے آسن پر چار زانو بیٹھو اور آنکھیں بند کرکے کسی بزرگ نیک شخص کی تصویر تصور میں جماؤ جب خوب تصور جمنے لگے گا۔ تو دفعتہً ایک پردہ سا اٹھ جاویگا۔ اور عجیب وغریب مشاہدات ہونگے جن کا بیان قرین مصلحت نہین سمجھا گیا۔ یہ طریقہ ایک فرقہ کے فقرا کا ہی جواب موجود ہی وہ اس طریقہ کو بڑی دقت سے بتاتے ہین اور ہوان کے یہاں کا گویا اصلی گر ہی ہم اس راز کو زیادہ فاش کرنا مناسب نہین خیال کرتے۔ ان ترکیبوں کے لکھنے کے بعد یہ کہدینا بھی ضروری ہی کہ عامل درجہ کا متقی اور پرہیزگار ہو دل نہایت ہی صاف اور خدا ترس ہو اس کے خیال تک میں بدی نہ آنے پاوے ورنہ جہاں جملہ ایک خصائل کو جو اس کی فطرت مین داخل ہین ترقی ہوگی وہاں بدعادتوں کو بھی ترقی ہوگی چونکہ موجودہ زمانہ بین انسان بین بدیاں بہ نسبت نیکیوں کے زیادہ ہین اس لئے بدیوں کا تخم قبل مشق اکھاڑ کر پھینک دینا۔ اشد ضروری ہی جسطرح زمین پر بارش کا اول چھینٹا پڑنے سے سب قسم کی گھاس پھوس جم کھڑی ہوتی ہی اس ہی طرح روحانی پانی پہنچنے سے انسان کی جملہ مخفی خصلتیں بھڑک اٹھتی ہین اور بد عادتیں نیک کو دبا ڈالتی جس طرح کانٹے کے درخت پھولدار درختوں کو دبا ڈالتے ہین اس لئے عامل کو چاہیئے۔ کہ ایام عمل ہین نیک لوگوں کی صحبت میں بیٹھے اخلاقی اور مذہبی کتابوں کا مطالعہ کیا کرے گفتگو فضول نہ کرے کم بولے صاف وپاک رہی ورنہ خراب عادتیں مثلاً حسد طمع حرامکاری کی عادت وغیرہ وغیرہ زیادہ ہوجائیگی ؛

آیندہ باب میں ہم علم پاس انفاس لکھیں گے اور بتائیں گے کہ ہنود نے تتلانے فلسفہ کیا ہی اور وہ علم کس طرح حاصل ہوسکتا ہی خواب اور انکی تعبیروں کے متعلق ہم یہاں لکھنا

# باب پانزدہم

## علم پاس انفاس

زبان سنسکرت مین اس علم کو سر دیہ کہتے ہین جس کو لغوی معنی یہ ہین کہ سر نفسی وادی طلوع یعنی سُر کا باقاعدہ چلانا اس علم کا ادنے نتیجہ یہ ہی کہ اس کا عامل معلوم کر لیتا ہی کہ دنیا کس طرح ظہور مین آئی کسطرح اسکی ہستی قایم ہی اور کس طرح نیست -

یہ امر سب کو قبول ہی کہ دنیا عناصر سے مرکب ہی اور دن سی قایم ہے اور بالآخر ان مین غائب ہوگی پس جس شخص کو عناصر سے واقفیت ہو جائے تو مذکورہ بالا سوالات کا جواب اس کو معلوم کرنا ادنے بات ہی اہل اسلام نے چار عناصر فرمائے ہین لیکن ہنود پانچ تتو بیان کرتے ہین عناصر یعنی تتوں کے نام حسب ذیل ہین - وآیو یعنی عنصر ہوائی تجس یعنی عنصر آتش آپ یعنی عنصر آبی پرتھوی یعنی عنصر خاکی اور پانچواں تتو آکاش ہی جس کا مرادف کوئی لفظ نہیں ملتا ہی - ان سب عناصر کا خالق وہ ذات واحد معبود حقیقی ہے - ہنود کی بیان عناصر کی پیدائش یا گن آواز ہی چنانچہ مذہب عیسوی اور مذہب اسلام دونوں اس بات کی شہادت دیتے ہین کہ دنیا الفاظ سی یعنی ایک آواز سی بنی ہی ہمکو اس سی کچھ بحث نہین ہی کہ وہ لفظ کن تھا یا کیا . عیسائیوں کے عہد نامہ جدید مین یوحنا بنی کی انجیل کا بیان کچھ حوالہ دینا خالی از دلچسپی نہیں ہی (دیکھو باب اوّل " ابتدا مین کلام تھا - اور کلام خدا کیسا تھا اور کلام خدا تھا اس حوالہ دینے سی ہماری غرض یہ ہی کہ اہل ہنود کی تحقیقات متعلق عناصر گہری معلوم ہوتی ہی کیونکہ اگر آکاش تتو اول نہ ہوتا تو آواز کا ہونا از روئے سائینس بھی محال تھا . انگریزوں کی تحقیقات بھی یہی کہتی ہی کہ آواز ایتھر کا خاصہ ہی گو ایتھر آکاش کا کثیف ترین مرتبہ کے نام ہنا بھی ناموزون ہی باقی ماندہ عناصر اس ترتیب سی پیدا ہوئے جسطرح ہم نے اوپر لکھے ہین اہل ہنود کا خیال ہی کہ ان عنصرہ کا شوکم شریر یعنی جسم لطیف صرف یوگیوں کے ہی نظر آسکتا ہی لیکن ہم آئیندہ چل کر کل طریقہ بتاوین گے جس سی ہر شخص کامیابی حاصل کر سکے . مذکورہ بالا تتوں سی آج کل لوگ کچھ اور ہی مطلب لیتے ہین انکا خیال ہی کہ پرتھوی سے مراد زمین ہی جس پر ہم چلتے پھرتے ہین آپس یا جل سے مراد پانی ہی

جس سے ہم نہاتے ہیں۔ کھانا پکاتے ہیں اور پیتے ہیں تو سمجھتے ہیں جس سے وہ حقہ پیتے ہیں وایو سے مراد لیتے ہیں جو تمہا النظر کا نام ہے لیکن ہنود کی یہ مراد ہرگز نہیں ہے کیونکہ بذکورہ بالا ہر عنصر میں پانچوں تتو موجود ہیں وہاں یہ کہنا کسی قدر درست ہے کہ جو چیز جس عنصر کے نام سے ظاہر کی جاتی ہے اس میں وہ عنصر زیادہ شامل ہے۔

علم سر ودے کی تحقیقات ہے کہ ہر عنصر کا جدا گانہ رنگ مزہ شکل اور خاصیت و چال ہے اس بات کا علمی ثبوت دینا فضول ہے کیونکہ ہر شخص جو عمل کریگا خود جان لیگا یہ حال نقشہ مندرجہ ذیل سے معلوم ہوگا۔

| نمبر شمار | رنگ | مزہ | شکل | خاصیت | چال | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | آکاش کا رنگ سیاہ | کڑوا | کان | سرد | ایک انگل | جس وقت ناک کے پاس ہاتھ لگا کر دیکھو گے کہ سانس کتنی دور تک پہنچتا ہے تو ناک سے جس قدر فاصلہ پر ہوگا وہی تتو چل رہا ہوگا۔ |
| ۲ | وایو کا سبز | ترش | گول | متحرک | آٹھ انگل | |
| ۳ | اگنی کا سرخ | چرچرا | مثلث | گرم | چار انگل | |
| ۴ | پرتھوی کا زرد | میٹھا | چوگوشہ | وزن | بارہ انگل | |
| ۵ | جل کا سفید | میٹھا | ہلال | سرد | سولہ انگل | |

# تتوں کی چال بلحاظ وقت

یہ ہم آیندہ بیان کرینگے کہ ہر شخص نتھنے سے ایک سر پانچ گھڑی تک چلتا ہے اور پھر دوسرے نتھنے سے چلنے لگتا ہے ان پانچوں گھڑیوں میں برابر پانچوں تتو اپنا اپنا دورہ کر جاتے ہیں سر شروع ہوتے ہی اول گھڑی میں وایو تتو چلتا ہے دوسری میں اگنی تیسری میں پرتھوی چوتھی میں جل باقی ماندہ پانچوں گھڑی میں آکاش تتو چلتا ہے مگر اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ جسطرح اور تتو گھڑی بھر تک چلتے ہیں اس ہی طرح آکاش تتو بھی چلتا ہے بلکہ آکاش اپنا وقفہ متفرق گھڑیوں میں تھوڑی تھوڑی دیر چل کر پورا کر لیتا ہے اسی طرح ۲۴ گھنٹہ یعنی دن رات میں کل تتوں کے بارہ دورے ہوتے ہیں۔ مذکورہ بالا تتوں کا ذکر بلحاظ مفرد ہوا ہے لیکن ان پانچوں کے میل جول سے ہر ایک کی پانچ پانچ مرکب قسمیں بن جاتی ہیں مثلاً آکاش تتو غالب ہے تو اس کی پانچ مرکب اقسام یہ ہونگی (آکاش ۲ آکاش اگنی ۳ آکاش وایو ۴ آکاش پرتھوی ۵ آکاش جل) اس ہی طرح باقی ماندہ تتوں کی مرکب اقسام سمجھ لینا چاہیئے یہ بات بذریعہ حساب بھی معلوم ہو سکتی ہے کہ کس وقت کونسا عنصر غالب ہے لیکن شاغل کو حساب

لگانیکی احتیاج نہیں ہوتی کیونکہ ہر عنصر کا چہرہ ہر وقت اس کی نظر کی روبرو معلوم ہوتا رہتا ہے

# تتوں کی چال بلحاظ سمت

(۱) پرتھوی تتو جل تتو اور اگنی تتو کے بیچ میں چلتا ہی (۲) جل تتو ہمیشہ نیچے کو چلاتا ہی (۳) اگنی تتو ہمیشہ اوپر کو حرکت کرتا ہی (۴) وایو تتو ہمیشہ آڑا حرکت کرتا ہی اس کا ترچھا پن اگر وایو تتو چندرماں کا چل رہا ہے۔ تو بائیں جانب کو ہوگا اور اگر سورج کا ہی تو دائیں جانب (۵) آکاش تتو ہمیشہ ناک کے قریب ہی رہ جاتا ہی اس لئے اسکی کوئی سمت قرار نہیں دی جاتی

# سر کی چال

اس علم میں راہ قمری مستعمل ہوتا ہی اور اس قسم کے مہینے کے دو حصہ ہوتے ہیں جنکو سنسکرت میں پکش کہتے ہیں اول وہ پکش جس میں چاند گھٹتا ہی اس کو کرشن پکش یعنی تاریک حصہ کہتے ہیں۔ دوسرا وہ جسمیں چاند بڑھتا ہی اس کو شکل پکش یعنی روشن حصہ کہتے ہیں علم سر ودے کی اصطلاح میں اول حصہ کو سورج پکش اور دوسرے کو چندرماں پکش بھی کہتے ہیں چندر پکش کی پروا یعنی اول تاریخ کو وقت طلوع آفتاب ہر تندرست آدمی کا چندرماں سر یعنی بائیں نتھنے سے سانس چلتا ہی اور متواتر تین دن تک یعنی پروا دوج اور تیج کو (پہلی دوسری تیسری تاریخ کو) یہ ہی سر وقت طلوع آفتاب چلیگا۔ چوتھے دن یعنی چوتھ کو سورج نکلنے کے وقت سورج سر چلیگا۔ اور تین روز تک وقت طلوع آفتاب یہ ہی سر چلیگا۔ اور اس ہی طرح پر تیسرے روز تبدیل ہوتا رہیگا سورج پکش کی پڑوا کو وقت طلوع آفتاب سورج سر چلیگا۔ اور مذکورہ بالا طریقے سے ہر تیسرے روز بدلتا رہیگا ہر ایک سر پانچ گھڑی یعنی تقریباً دو گھنٹہ تک چل ہی اوپر کے بیان سے ظاہر ہے۔ کہ دو حصص ماہ میں سر دائیں اور بائیں جانب سے چلتا ہی۔ ماہران علم پاس انفاس، جسم کے بائیں ایڈا ناڑی پھیلی ہوئی مانتے ہیں اور دائیں جانب پنگلا اور وسط جسم میں جو ناڑی پھیلی ہوئی ہی اسکو سشمنا کہتے ہیں باوجودیکہ بموجب تحقیقات یوگیان ہند جسم انسان میں کل بڑی ناڑیاں دس ہیں لیکن علم سر ودے میں ان تین ہی ناڑیوں سے کام پڑتا ہی جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہی۔ مذکورہ بالا دس ناڑیوں میں سر بذریعہ دس وایو ظاہر ہوتا ہی دس وایو سے یہ نتیجہ

لینا چاہیئے کہ دراصل ان دس ناڑیوں میں دس گیس حرکت کرتی ہیں۔ بلکہ لفظ وایو کی ایک
قسم کی قوت مراد ہے جسکی مرادف سنسکرت کے سوائے کسی دوسری زبان میں لفظ میسر نہیں آتا
اس ہی طرح ناڑیوں سے بھی وہ رگیں مراد نہیں۔ جو ڈاکٹر لوگ علی العموم جسم میں پھیلی ہوئی
بیان کرتے ہیں یہ نہایت ہی باریک ہیں جن کو یوگی لوگ معلوم کر سکتے ہیں۔ پس دونوں
پکشوں میں سر ایڑا اور پنگلا ناڑی سے ہی چلتا ہے سشمنا سے اس وقت چلتا ہے کہ جب
ایڑا سے پنگلا میں یا پنگلا سے ایڑا میں تبدیل ہوتا ہے ایسی حالتیں بھی ہیں جن میں سشمنا
چلتا ہے ایڑا ناڑی کو بعض وقت چندر ناڑی بھی کہتے ہیں اور پنگلا کو سورج اس ہی وجہ
سے جب سر چندر ناڑی سے چلتا ہے تو اس کو کہتے ہیں کہ چندر سر چل رہا ہے اور جب سورج ناڑی
سے چلتا ہے تو کہتے ہیں۔ کہ سورج سر چل رہا ہے انکی وجہ تسمیہ یہ بھی ہے کہ جب سانس ایڑا ناڑی
سے جاتا ہے تو جسم میں ٹھنڈک پڑ جاتی ہے۔ اور یہ ہی چندر رمال اور سورج کا ان ناڑیوں سے
تعلق ہے۔ دس وایو جنکا ہم نے اوپر ذکر کیا ہے۔ اس کے نام اور مقام قیام حسب ذیل ہیں
(۱) پران وایو۔ اس کا مقام سینہ ہے (۲) اپان وایو۔ اس کا مقام فضلہ نکلنے کی جگہ ہے (۳)
سمان وایو۔ مقام اسکا ناف ہے (۴) اوان وایو۔ مقام حلق ہے (۵) ویان وایو۔ اس کا مقام
کوئی خاص جگہ نہیں کل جسم میں پھیلی ہوئی ہے (۶) کورام وایو آنکھوں میں رہتی ہے اور جسکی
وجہ سے آنکھیں کھلتی ہیں (۷) کرکل وایو معدہ میں رہتی ہے (۸) ناگ وایو قے لاتی
ہے۔ (۹) دیودت وایو جمائی لاتی ہے (۱۰) دھننجے وایو بعد مرنے کے بھی جسم میں رہتی ہے

یہ دس وایو یا قوتیں دس ناڑیوں میں کام کرتی ہیں مگر یہ نہ سمجھو کہ ایک ناڑی میں
ایک وایو مفرداً کام کرتی ہے اگر یہ کام اپنا خوش اسلوبی کیساتھ کرتی ہوں۔ تو پھر بیماری
پاس نہیں آتی۔ ورنہ انسانی تندرستی میں فرق آجاتا ہے یونانی اطبا بیماری کی علت غائی
خلطوں میں فرق آجانا بتاتے ہیں۔ الغرض وایو کی درستی پر انسانی صحت کا مدار ہے علم
سر ودے کا شاغل ان سب کو ترتیب رکھتا ہے اور کام لیتا ہے۔ اور اس ہی سبب
اس کے قریب مرض نہیں آتا۔ اور اگر آمدنی ہوتی ہے تو وہ پیشتر سے معلوم کر لیتا ہے
اور روک سکتا ہے۔ ان دس وایو کی کنجی پران وایو ہے جو ہوا کو ایڑا پنگلا اور سشمنا کے
ذریعہ اندر پہنچاتی ہے جب کہ ہوا ایڑا سے کھینچی جاتی ہے۔ تو سانس بائیں نتھنے سے
چلتا ہے اور پنگلا سے کھینچی جاتی ہے تو داہنے سے اور جب سشمنا سے کھینچا جاتا ہے

تو دونوں نتھنوں سے چلتا ہی دائیں اور بائیں نتھنوں سے چلتا ہی دائیں اور بائیں نتھنوں سے سانس سے چلنے کیوقت معین ہین اگران کے خلاف چلے۔ تو جان لو کہ یا تو مرض آگیا ہے یا آنے والا ہے۔

# باب شانزدہم

## علم پاس انفاس کے ادنے کرشمے

جب ہم عام طور پر بلا تخصیص یہ علم سکھانے اور اسکی عظمت اور بزرگی ثابت کرنے پر آمادہ ہین اور اس کتاب مین مفصل طریقے اس کے حصول کے درج کئے دیتے ہین تو شاید پھر اس کے متعلق کوشش کر کے خود تجربہ کر کے نہ دیکھنا ہمارا قصور نہین ہے۔ جو شخص تعصب کو علیحدہ رکھ کے ذرا بھی تکلیف گوارا کریگا۔ وہ ایک دن مین اپنی رائے قایم کریگا۔ کہ ضرور یہ علم اس قابل ہے کہ اس پر اپنا وقت عزیز صرف کیا جائے۔ آج تک یہ علم ایسے لوگوں کے ہاتھ مین تھا۔ جو اس کو چھپائے پھرتے تھے۔ اور بالفرض وہ سکھانے کی جرات بھی کرتے تو آجکل آجکی تعلیم انکی زبان بند کر دینے کو تیار تھی کیونکہ وہ لوگ نئی تہذیب والوں سے ان ہی زبان پر لڑنا نہ جانتے تھے۔ لیکن ہم کوان سے ذرا بھی خوف نہین اور سائنٹیفک اصول پر دانت کھٹے کرنے کو ہر وقت آمادہ اور مستعد ہین جو لوگ آزمائش کیا چاہتے ہین۔ وہ بہ آسانی تحقیقات کر سکتے ہین اور ان کو تھوڑے ہی عرصہ مین معلوم ہو جائیگا کہ اس بھولے بھولے علم مین کیا کیا خزانہ پوشیدہ ہین اس علم کے قواعد حصول سکھانے سے پیشتر اعتقاد جمانے کے لئے چند معمولی اور چھوٹے چھوٹے کرشمے کرنیکی ترکیب بتاتے ہین۔ دن مین کسی وقت دیکھو۔ کہ کون سے نتھنے سے سانس آتا ہے۔ فرض کیا کہ بائیں سے آتا ہے۔ اب اگر ایک چھوٹا سا تکیہ لے کر بائین جانب تقریباً پانچویں پسلی کے قریب رکھکر دباؤگے۔ یا بائین کروٹ لیٹ جاوٗگے۔ تو ایک یا دو ہی منٹ مین سانس دائیں نتھنے سے چلنے لگیگا۔ پھر ناک کی نوک پر ٹکٹکی باندھے یکسو قلب کئے دیکھتے رہے۔ جس وقت دم اوپر کو یعنی اندر کو لے لو لفظ ہم اور جب باہر کو لے تو لفظ دل مین کہے اس لفظ کی بزرگی کا سبب ہم پیچھے بیان کر چکے ہین گویا اسم اعظم ہے تجربہ کرنیوالے کو خود ہی معلوم ہو جائیگا۔ کہ ہم کیا کہتے ہین۔ مذکورہ بالا درجہ تک پہنچ جانے کے بعد شغل کو حسب ذیل طریق اختیار کرنا چاہیئے۔ کہ جب دو بجے کے وقت جب

ذرا ایک مشکل ہوگا کہ سانس کہاں تک پہنچتا ہے۔ مگر رفتہ رفتہ مہارت ہو جاویگی اور صحیح معلوم ہونے لگیگا۔ کہ سانس کہاں تک نیچے آتا ہے اگر سانس سولہ انگل تک نیچے پہنچتا ہے تو آپکے دوست نے سفید رنگ لیا ہے۔ کیونکہ جل تتو کا رنگ سفید ہے اور جب وہ چلتا ہوتا ہے۔ تو سولہ انگل تک نیچے پہنچتا ہے۔ اگر بارہ انگل ہے تو زرد لیا ہوگا۔ اگر آٹھ انگل تک پہنچتا ہے تو سبز لیا ہوگا۔ اگر چار انگل تک ہو۔ تو سرخ اور اگر بالکل ناک کے قریب ہے۔ تو سیاہ رنگ دل میں فرض لیا ہوگا۔ یہ بیان کر دینا اشد ضروری ہے کہ ابتدا میں ضرور غلطیاں ہوتی ہیں۔ لیکن رفتہ رفتہ استقلال سے مشق کرنے سے صحیح رنگ ہی بلکہ یہ بتانا بھی کہیں ہے کہ فلاں شخص نے کس قسم کی غذا کھائی ہے کیونکہ جس تتو کا وقت ہوگا۔ اس ہی ذائقہ کی غذا کھائی ہوگی لیکن غذا کا ٹھیک نام بتانا مشق اور تجربہ اور تمیز پر منحصر ہے۔

اگر کوئی اس علم کا شاغل قمار بازی میں کسی سے جیتنا چاہے تو نہایت آسان بات ہے اس کو چاہیئے کہ اپنا سورج سر اور پر تھوی تتو چلائے اور دوسرے پر آکاش تتو غالب کر دے فوراً کل روپیہ شاغل کیطرف کھنچ آویگا۔ اور ہمیشہ داؤ اچھے پڑیں گے اگر کوئی تجربہ کرنا چاہے۔ تو چوسر کھیلنے میں بخوبی کر سکتا ہے کیونکہ اس کھیل میں پاسہ پڑنے پر جیت منحصر ہے۔ اگر لوگوں نے سنا ہوگا کہ فقیروں زہر کا اثر نہیں ہوتا اور اگر ہوتا بھی ہے۔ تو بہت خفیف عام آدمیوں کو یہ عجیب۔ بات معلوم ہوگی لیکن شاغل کے نزدیک کچھ بھی نہیں کیونکہ اگر چندرماں سر اور جل تتو چلایا جاوے تو کیسا ہی سخت زہر ہو فوراً بھی اثر نہ کریگا:

# باب ہفدہم

## شاغل کی صفات

### ابتدائی مشق

مبتدی کے خیالات صاف ہوں نیک چلن ہو اپنے استاد پر اعتقاد ہو اور احسان مند ہو۔ اگر یہ باتیں موجود نہ ہونگی تو اس عمل سے اس کو بہت ہی کم فائدہ ہوگا۔ بد چلنی کی سیاہی قلب پر روحانی باتوں یا کاموں کا اثر نہیں ہونے دیتی ہے یہ صرف کہنے ہی کی باتیں نہیں بلکہ عمل کرنے کی ہیں اس کے بعد ہم یہ بتاتے ہیں کہ شاغل ابتدا میں اپنے افعال حرکات و سکنات کو کس طرح بھرے انھیاسی یعنی شاغل کا یہ فرض ہے کہ جو کام کرے یہ تتو کے موافق کرے

اسی طرح سروں اور تتوں سے طبعی مناسبت ہو جاتی ہی۔ علم سرودہ کے مطابق ہر ایک فعل کے لیے سر معین ہیں اگر ان کے مطابق کام کیا جائیگا۔ تو بہتر ہوگا۔ ورنہ نتیجہ برعکس نکلیگا ۞

شاید ان باتوں کو سن کر نئی تعلیم والے مضحکہ اڑاویں۔ لیکن ہم صرف یہ کہتے ہیں کہ تجربہ کرو۔ اور دیکھ لو سر مو بھی فرق نہ نکلیگا ۞

## چندرماں سر میں کیا کام کرنا چاہیے

(۱) تمام وہ کام جو استقلال اور استحکام چاہتے ہیں۔ مثلاً مکان بنانا۔ باغ لگانا۔ کنوا کھدوانا تالاب بنوانا وغیرہ (۲) دروازے کا سفر اختیار کرنا۔ نئے آشرم میں داخل ہونا مکان تبدیل کرنا۔ شادی کرنا۔ زیور بنانا۔ اشیا مہیا کرنا۔ خیرات دینا۔ دوا کھانا۔ مقویات استعمال کرنا۔ افسر یا آقا سے ملاقات کرنا۔ تجارت شروع کرنا دوست و احباب سے ملنا۔ مذہبی بحث کرنا۔ روحی جلنا مثل ہاتھی گھوڑا خریدنا دوسروں کی بہتری کے کام کرنا۔ خزانہ یا ساہوکار کے ہاں روپیہ جمع کرنا۔ گانا۔ ناچنا۔ باجا بجانا۔ ایک شہر یا گانوں سے اٹھ کر دوسری جگہ بود و باس اختیار کرنا۔ پانی پینا۔ پیشاب کرنا۔ دولت جمع کرنا۔ بیج بونا۔ معاملہ کرنا۔ تعلیم شروع کرنا وغیرہ۔ تنبیہ۔ شاید اکثر اشخاص یہ خیال کریں۔ کہ صرف سر ہی کافی ہے۔ لیکن تتو کا خیال کرنا بھی اشد ضروری ہی اگر مذکور بالا سر اور تتو پرتھوی یا جل چل رہا ہو تو بلاشبہ کام پورا ہوگا۔ ورنہ کچھ خلل واقع ہو جاویگا۔ تاہم بہ نسبت سورج سر کے نتیجہ عمدہ و نیک ہوگا ۞

(۱) فائیدہ ۔ اگر مشاغل کو کسی قسم کا رنج یا کوئی تکلیف ہو تو چندرماں سر چلانا نہایت مفید ہی کیونکہ یہ سر اثر کو دور کر دیتا ہی اگر مشاغل کو بخار آ جاوے۔ تو اس کو چاہیے کہ سر چندرماں چلائے اور تتو پرتھوی یا جل کر لے بخار ایک منٹ بھی نہ ٹھہر سکیگا ۞

## سورج سر میں کیا کرنا واجب ہی

مشکل اور غور طلب مضامین کا پڑھنا اور پڑھانا مجامعت کرنا جہاز وغیرہ میں سوار ہونا شکار کھیلنا۔ اونچے مقام مثل قلعہ یا پہاڑی پر چڑھنا گھوڑے اونٹ اور گدھے وغیرہ پر سوار ہونا لکھنا خرید و فروخت کشتی لڑنا بادشاہ وقت سے ملنا حجامت کرانا فصد کھلوانا جوا کھیلنا وغیرہ وغیرہ

تنبیہ جو تنبیہ متعلق چندرماں سر میں بیان کیا گیا ہے وہ سورج سر میں بھی قابل غور ہے

## ششمنا میں کرنے کے کام

یہ پیشتر بیان کر چکا ہے کہ جب دونوں سوراخ بینی سے سانس چلتا ہے تو اس کو علم باس انفاس کی اصطلاح میں کہتے ہیں کہ اس وقت سر ششمنا چلتا ہے اس ہی طرح اگر سر کبھی دائیں اور کبھی بائیں نتھنے سے چلے تو بھی ششمنا ہی سمجھا جاتا ہے اس سر میں کوئی کام متعلق دنیا داری کرنا چاہئے اگر کیا جائیگا تو کبھی ٹھیک نہ ہوگا۔ اسوقت صرف لفظ سوہم کا دھیان کرنا چاہئے اہل ہنود کی سندھیا کی اصلی معنے ہیں۔ لفظ سندھیا کے لغوی معنے ہیں ملنا پس جسوقت دو سر ملیں یا دو وقت ملیں مثلاً وقت شام یا صبح تو اس وقت نیچر اپنے تمام افعال معطل کر دیتی ہے اس لئے کسی دنیاوی کام میں کامیابی نہیں ہوتی صرف خدا کی عبادت کرنا واجب ہے کیونکہ اہل ہنود کے فلسفہ کے بموجب خدا کی ربوبیت زور پر ہوتی ہے یعنی مادہ میں تفصیل یا پھیلنے کا خاصہ پیدا ہو جاتا ہے یا ہم باہر کو سانس لیتا ہے تو دنیا بلکہ تمام عالم پیدا ہو جاتا ہے اور پھر جب قوت الوہیت زور پر ہوتی ہے تو جو قطرتاً ہوتی تنزدری ہوتی ہے یعنی رہم کو سانس لیتا ہے تو سب سرشٹی یعنی عالم نیست ہو جاتا ہے ان دونوں حالتوں کے وسط کے زمانہ میں کچھ عرصہ کیلئے نیچر کے کل افعال بند رہتی ہیں۔ چنانچہ سوہم میں بھی یہ حکمت رکھی ہے یا یوں کہو کہ بزرگوں نے اپنے تجربہ کے تتو کے رنگ وغیرہ مطابق کرکے ایسے حروف اس لفظ کی ترتیب میں شامل دئے ہیں جس کا طبعی اثر بالکل نیچر کے اثر سے ملتا ہے یعنی سو کا اثر یا معنی یہ ہیں کہ ہو جا اور ہم کے معنی یا اثر یہ ہے کہ گویا معدوم ہو جا چونکہ انسان بھی عالم کا ایک جزو ہے اس لئے اگر ایسے وقت پر کہ جب نیچر نے اپنے افعال معطل کر دئے ہیں وہ اس کے زمانہ معطلی کو دور کرتے ہیں رد کرے تو اس کے معنی اہل دنیا و اہل مذہب کے نزدیک عبادت عظیم ہے بعض لوگ کہ سکتے ہیں کہ پھر تو ناگوار کرنا نیچر کی امداد کرنا ہے لیکن وہ یہ نہیں جانتے کہ دنیاوی مادی ہی ہوتا ہے جو کچھ قیام نہیں رکھتا اندرونی افعال اسٹرل لائٹ میں جہاں نیچر بڑے زور سے کام کرتی ہے اثر کرتے ہیں اسطرح کامل طور سے عبادت ہو سکتی ہے۔

## اس امر کی شناخت کہ اس وقت کون تتو چلتا ہے

(۱) ایک آئینہ پر زور سے سانس لو اسطرح سانس کی بھاپ سے آئینہ دھندلا ہو جاویگا۔ اسطرح اگر اس دھندسے پن کے چار کونے یا زاویہ ہوں تو جان لو کہ پرتھوی تتو چل رہا ہے (۲) اگر شکل ہلال یا نصف چاند کی ہو تو سمجھو کہ جل تتو چل رہا ہے (۳) اگر مثلث کی شکل بنی

تو اگنی تتو چلتا ہوگا۔

(۴) اگر مدور یعنی گول بنے تو وایو تتو چلتا ہوگا (۵) اگر کان کی شکل بنے تو آکاش تتو چلتا ہوگا۔

## مختلف تتوں میں کیا کام کرنا چاہیئے

(۱) پرتھوی تتو میں وہ کام کرنا چاہیئے جس میں استقلال اور استحکام کی ضرورت ہو چند زمان سر کے کاموں میں تفصیل موجود ہے (۲) جل تتو میں وہ کام کرتے ہیں جن میں جلدی کرنی ضرور ہو (۳) اگنی تتو میں سخت محنت طلب کام کرنا واجب ہے (۴) وایو تتو میں دشمن وغیرہ کو مارے (۵) آکاش تتو میں صرف ابھیاس کرنا چاہیئے جو شخص تتو دیکھ کام کریگا اس کو بہت جلد ثابت ہو جائیگا کہ جو کچھ لکھا گیا ہے لفظاً صحیح و درست ہے تتو اور ان کے ملاپ کو دیکھکر انسان آئندہ حال بھی بتا سکتا ہے ہم نے صرف اس ہی لئے اس کتاب میں اس علم کا ذکر کیا ہے یہ حال علیحدہ باب میں درج کیا جاویگا۔

## تتوں کا ایک آسان امتحان

ہم اوپر یہ لکھ چکے ہیں کہ اگر کوئی شخص کسی شخص کے دل میں فرض کئے ہوئے رنگ کو بتانا چاہے تو وہ دیکھے کہ سانس ناک سے کس قدر فاصلہ تک جاتا ہے اب اس ہی قسم کے سوال و جواب دوسرے طریق سے بتلاتے ہیں اگر شخص کو اس علم کا سیکھنا اور تجربہ کرنا منظور ہو اس کو مناسب ہے کہ پانچ گولیاں پانچوں تتوں کی رنگت کی بنالے اور ان کو ہر وقت اپنی جیب میں رکھے جب کبھی اسکو یہ معلوم کرنا منظور ہو کہ کون سا تتو چل رہا ہے تو اس کو چاہیئے کہ آنکھیں بند کر کے جیب میں ہاتھ ڈالے اور ایک گولی نکال لے اگر جس رنگ کی گولی برآمد ہوگی وہ ہی تتو چل رہا ہوگا اور اگر آنکھ بند کر کے اس تاریکی میں کو جو آنکھ بند کرنے سے پیدا ہو جاتی ہے۔ دیکھے گا۔ تو بھی وہ ہی رنگ نظر آویگا۔ یہ لازمی بات نہیں ہے کہ ابتدا میں مشاغل کی آنکھ کی تاریکی کا اور گولیوں کا رنگ ہمیشہ مطابق ہی ہو لیکن رفتہ رفتہ مشق کرنے سے سو میں ننانوے دفعہ ٹھیک ہوگا معمولی طریقہ مشق کا یہ ہے کہ اپنے کسی دوست احباب سے کہے کہ تم اپنے دل میں کسی رنگ کا خیال لو۔ جو رنگ تمہارے دوست نے فرض کیا ہوگا۔ ابتدا میں کچھ غلطیاں بھی واقع ہونگی لیکن مشق ہو جانیکے بعد ٹھیک رنگ بتانے کی عادت ہو جاویگی۔

اکثر اشخاص کو فقیروں کی صحبت میں اتفاق ہوا ہوگا۔ کہ جب ان کے پاس دو چار شخص بیٹھے ہوتے ہیں تو وہ کہہ اٹھتے ہیں کہ بابا جو جانا چاہتا ہی چلا جاوے اور در حقیقت کوئی جانیکی

خواہش کر رہا ہوتا ہی عوام کو اس بات سی بڑا تعجب ہوتا ہی کہ فقیر بڑا کامل ہے لیکن فقیر کے نزدیک یہ ادنی بات ہی کیونکہ اگر اسکے پاس دو چار شخص بیٹھے ہین اور وایو تتو آوے تو بتاہے کہ کوئی بجانا چاہتا ہی - مبتدی کو قدرے مشق کے مفرد تتوں کے علاوہ ان کے مرکب بھی معلوم ہونے لگتے ہین جن کا ذکر پیچھے ہو چکا ہی اول اول تو یہ کام بدمزہ اور مشکل معلوم ہوگا لیکن جس وقت کچھ مشق ہو جائیگی تو پھر آنکھوں ہی میں دنیا بھر کی دلچسپی کا سامان مہیا ہو جاویگا اور مختلف اقسام کی رنگتوں سے بخوبی دل بہلا سکیگا - جب رنگ دیکھنے سے اکتا جاوے تو سر تصور کرنے لگے ؛

## تتوں کا قابو میں کرنا

اب تک تتوں کے رنگ وغیرہ دریافت کرنے کی معمولی طریقے اس لئے بیان کئے گئے تاکہ مبتدی کو اس علم کے عجیب و غریب ہونے میں اعتقاد ہو جاوے اور وہ سرگرمی سے اس علم کی تحقیقات پر کمر بستہ ہو اور وہ تجربات کر کے دیکھے - لیکن اب ہم وہ بات بتاتے ہین کہ اگر استقلال سے مشق کیجاوے تو مشاغل کی آنکھوں کے روبرو خواہش کرتے ہی کل عالم ہو جاسکتا ہی دن میں کسی وقت وعلی العموم صبح کے وقت - جبکہ مطلع قطعی صاف ہو آسمان کے کسی حصہ میں نظر جماوے اور ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا ہی ابتدا پانی کی سی لہریں نظر آئیں گی اور پھر یہ معلوم ہوگا - کہ مختلف اقسام کے رنگ ادھر ادھر پھرتے ہین کچھ دنوں کی مشق کے بعد آسمان میں وہ کچھ دکھائی دینے لگے گا - جس کا ذکر کرنا قبل از وقت ہی جو مشق کریگا - خود معلوم کریگا جس شخص کی مذکورہ بالا درجہ تک مشق ہو جاوے تو جان لو کہ اب سر تک صاف ہی اور ضرور کامیاب ہوگا تو اسکو صاف دکھائی دینے لگیں گے اور جو رنگ آسمان مین نظر آویگا - وہ ہی آنکھیں بند کرنے سے آنکھوں میں دکھائی دیگا - یہ دن میں کرنیکا کام تھا - رات کیلئے علیحدہ مشق ہی مبتدی کو چاہئے کہ صبح کے دو بجے کے قریب اٹھے ضروریات سے فارغ ہو کر ہاتھ منہ اچھی طرح دھو وے اور سر گردن کو اچھا پانی سے مس کرے پھر اطمینان سے دو زانو اسطرح بیٹھے کہ ہاتھ زانو پر رہین اور انگلیاں اور ہتھیلیاں جسم کی جانب رہین پھر ناک کی نوک پر ٹکٹکی باندھے ایکو قلب کے دیکھتے رہین جسوقت دم اوپر کو یعنی اندر کو لے لو - لفظ ہم اور جب باہر کو لے تو لفظ سو دل میں کہے اس لفظ کی بزرگی کا سبب ہم پیچھے بیان کر چکے ہین گویا اسم اعظم ہی تجربہ کرنے والے کو خود ہی معلوم ہو جاویگا کہ ہم کیا کہتے ہین مذکورہ بالا درجہ تک پہنچ جانے کے بعد شاغل کو حسب ذیل طریق اختیار کرنا چاہئے کہ جب دن کے کسیوقت

حسب معمول اُٹھے اور آسن مار کر مذکورہ بالا طریق سے بیٹھے تو دیکھے۔ کہ کون تتو اس وقت چل رہا ہے۔ اگر اس وقت پرتھوی تتو چلتا ہو تو حسب ذیل دھیان کرے کہ ایک چار کونے کا چھوٹا سا جسم ہے اسکا رنگ زردی ہے بو میٹھی ہے اور کل امراض کے لئے نفع کرنیوالی ہے اسوقت لفظ ہم دل مین کہتا جاوے۔ اگر جل تتو چلتا ہو تو تصور کرے کہ ایک جسم نصف چاند کی شکل کا نہایت صاف و روشن ہے جس سے گرمی دور ہوتی ہے۔ تشنگی دفع ہوتی ہے اور یہ کہ وہ خود ایک عمیق پانی مین غوطے لگا رہا ہے۔ اس وقت لفظ دم دل میں کہتا جاوے اگر تتو اگنی ہو تو دھیان کرے کہ ایک مثلث شکل ہے جس میں سے روشنی نکلتی ہے اور جو کھانے پینے کو جلاتی ہے اسکی حرارت ناقابل برداشت ہے اس وقت لفظ رم دل میں کہے اگر تتو وایو ہو تو ایک اندوریعنی گول جسم کا تصور کرے اس کا رنگ بشر سمجھے اور خیال کرے کہ مثل طیور کی ایک طوفان عظیم مین اڑتا پھرتا ہے اسوقت لفظ یم دل مین کہتا جانا لازمی ہے اگر تتو آکاش ہے تو یہ تصور کرنا چاہئے کہ ایک بلا شکل کی چیز ہے جس میں سے بہت بڑی روشنی نکل رہی ہے گویا روشنی ہی اس کی شکل ہے۔ اس وقت لفظ ہم دل مین کہنا چاہیئے۔ کامل مشق کے بعد تتو اس قدر قابو مین آجاتے ہین کہ جہان مشاغل نے اس تتو کے متعلق کا لفظ زبان سے نکالا اور وہی تتو آ گیا اس ہی ذریعہ سے ہندوستان کے فقرا کاملین بارش آندھی وغیرہ پیدا کرسکتے تھے۔ مثلاً ہوا چلانی منظور ہے۔ تو وایو تتو کے متعلق کا لفظ کہا اور تمام آسمان مین وہ تتو غالب ہو گیا۔ اور ہوا چلنے لگی :

## آئندہ کا حال بتلانا

کامل شخص سے اگر کوئی سوال کیا جائے کہ وہ ایک دم شافی جواب دے سکیگا اور وہ بالکل درست ہوگا۔ لیکن مبتدی بھی سوالوں کا جواب صحیح دے سکتا ہے جب کوئی سوال دریافت کرے تو دیکھنا لازم ہے کہ کون سا تتو چلتا ہے (۱) اگر پرتھوی تتو چلتا ہے تو سوال مفصلہ ذیل چیزوں سے متعلق ہوگا۔ نباتات جکو سنسکرت میں مول کہتے ہین یعنی جمین پرتھوی تتو بنا وہ موجود ہو جاتا ہے (۲) اگر جل تتو ہو تو سوال مرنے جینے کے متعلق ہوگا جان اور جاندار کے متعلق کل سوالات اس میں شامل ہین (۳) اگر اگنی تتو چلتا ہو تو سوال دھاتوں کے متعلق یعنی سونا چاندی

وغیرہ کے ہوگا۔ نفع و نقصان کے سوالات بھی اس میں شامل ہیں (۴) اگر وایو تتو غالب ہے تو سوال سفر کی بابت ہوگا۔ (۵) اگر آکاش تتو چل رہا ہو تو سوال کچھ بھی نہ ہوگا۔ محض بابت جسکا کچھ مطلب نہ ہو دریافت کی گئی ہوگی۔ یعنی مذاق کیا ہوگا۔ جواب دیتے وقت تتو کے علاوہ ان باتوں کا دیکھنا بھی ضروری ہے (۱) سر کون سا چلتا ہے (۲) پکش کون سا ہے (۳) تاریخ یعنی تتھ کونسی ہے (۴) کس سمت سے سوال کیا گیا ہے اگر سر چندر مان ہو تو یقینی کامیابی کیلئے پکش بھی چندر مان کا تتھ بھی چندر مان کی ہو اور سمت جنوب اور مغرب ہو اگر کل باتیں مطابق ہو جائیں تو کام بالکل پورا ہوگا۔ ورنہ جس قدر اختلاف رہیگا اس ہی قدر خامی رہجائیگی یہ تتمنا کہ کس قدر کام ہوگا۔ اور کس قدر نہ ہوگا۔ تجربہ پر منحصر ہے۔

اگر سر سورج کا ہو تو پکش اور تتھ بھی سورج کی ہو اور سمت مشرق اور شمال ہو خیال رکھنا کہ سوال ہو نیکے وقت غلط سر نہ چلتا ہو ضروری ہے غلط سر اسکو کہتے ہیں کہ اگر طلوع آفتاب کیوقت بحساب تاریخ سر سورج چلنا چاہیئے تھا اور ہے چندر مان یا ہونا چاہیئے چندر مان اور ہے سورج تو اس کو غلط سر کہتے ہیں

## تتوں کی سمتیں

جل مشرق پرتھوی مغرب اگنی جنوب بنایو شمال اور آکاش ان سب کے درمیان چونکہ آکاش تتو سب میں گزر کیا کرتا ہے اس لئے یہ دھیان کیلئے یہی موزوں ہے

## سورج اور چندرمان کے دن

سورج کے دن یہ ہیں اتوار۔ سنیچر۔ منگل چندر مان کے دن یہ ہیں جمعرات۔ جمعہ۔ سوموار

## ششمنا و سورج و چندرمان کی لگنیں

سورج کی لگنیں یہ ہیں۔ سکھ۔ کرک۔ تلا۔ مکر چندرمان کی یہ ہیں۔ برکھ۔ منگھ۔ برشچک۔ کمبھ۔ ششمنا کی یہ ہیں۔ متھن۔ کنیا۔ دھن۔ میں ششمنا سے یہ مراد ہوتی ہے کہ اول حصہ اس لگن کا سورج کا ہے اور آخری چندرمان کا اعداد یعنی ایک دو تین میں جفت اعداد یعنی دو چار وغیرہ چندرمان کے سمجھے جاتے ہیں اور طاق سورج کی بعض وقت صرف سر اور لگن دیکھکر ہی سوال کا جواب دیدیا کرتے ہیں اسوقت لگنوں کی تفریق حسب ذیل ہے

اگر سوال ہیکھ منگہ۔ وھن میں کیا جاویگا تو کام دیسی ہوگا مگر کرک پرشچک لگنوں مین سوال ہوگا تو کام ہرگز نہ ہوگا۔ برکھ تل کمبھ میں سوال ہوگا تو بہت جلد ہوگا۔ متھن کنیا مین سوال کیا جاویگا۔ توبھی جلدی فائدہ ہوگا

## نکشتروں کی تعریف

سوال کا جواب دیتے وقت نکشتروں کا بھی خیال کیا جاتا ہی چنانچہ بلحاظ سورج و چندرماں انکی تقسیم یوں ہی سورج کے نکشتر یہ ہین۔ اسوانی۔ بھرنی۔ کرتکا۔ روتر اشاڈھ ابھجت شرون دھنشٹا۔ شت بھشا۔ پوربا بھادر پد۔ اوترا بھادر پد۔ ریوتی۔ چندرماں کے نکشتر یہ ہین سلیکھا مگھسیا۔ پوربا پھالگنی۔ اوترا پھالگنی ہست چترا۔ سواتی دشاکھا نردھا۔ جیشٹھ مول پورواشاڑھ شمنا کے نکشتر یہ ہین۔ مرگیشترا ردرا۔ پونرو سو۔ پشیہ یعنی وہ نکشتر جن کا اول حصہ سورج اور آخری چندرماں کا ہو۔ اگر سوال کرنے کے وقت سروشا لگن نکشتر انشتر ایسا تتھ پکش۔ تو سب مطابق ہوں تو کام پورا ہونے میں کچھ دیر نہیں ہی:

# باب ہشتدہم

## علم پاس انفاس کے ذریعہ امراض کا دفعیہ

جملہ امراض کی علت خانی اطبا خلطوں مین فرق آجانا بتاتے ہین علم سمریزم کے واقف مقناطیس حیوانی میں خلل واقع ہونیکو مرض کہتے ہین پاس انفاس کی مشق کرنیوالے سر اور تتو کی ہم آہنگی میں نقصان آجانیکو بیماری کی علت مانتے ہین ہمارے نزدیک تینوں کی رائے درست ہی لیکن اول مرتبہ کی رائے واقف علم ہینی دوسرے کی ہی کیونکہ سر اور تتو ہی کے ٹھیک نہ چلنے سے خلطوں اور مقناطیس مین خلل پیدا ہو سکتا ہی اگر یہ ٹھیک ہوں تو سب ٹھیک رہین گے پس اگر بیماری آبھی جاوے توبھی سر اور تتو ٹھیک کرنے سے دور ہو جاویگی:

مذکورہ بالا تحریر سے یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ سر تبدیل کرتے ہی اور تتو ٹھیک ہوتے ہی مرض دور ہو جاویگا کیونکہ اگر مرض شدید اور مہلک ہی یا عرصہ کا جما ہوا ہی اور اس کا سبب زبردست ہے تو عرصہ لگیگا اور معتدی کو تھوڑی دوا بھی استعمال کرنی ہوگی کیونکہ اسکی سر تتو پر

پورا قابو نہ ہوگا۔ اور اگر ہوگا تو چشم زدن میں دور ہو جاویگا تجربہ سے ثابت ہو چکا ہے کہ اگر سر
اور تتو جھمب چلتے ہوں تو ان کو روکنا نہ چاہیئے صحت کیلئے علی العموم چندر مان سر نہایت
ہی مفید گنا جاتا ہے لیکن ان امراض میں جو سردی سے پیدا ہوں۔ مثلاً کھانسی۔ زکام۔ بلغم
وغیرہ میں سورج سر مفید ہوتا ہے۔ تتوں میں صحت کیلئے پرتھوی اور جل تتو مفید ہے آکاش تتو
صحت کے مضر ہے؛

جسوقت آکاش اگنی اور وایو تتو غالب ہونگے بیماری پیدا ہوگی یا فیماندہ دونوں تتو چلتے
ہونگے تو ہرگز مرض پیدا نہ ہوگا طبیعت کو تسکین رہیگی اگر پرتھوی اور جل تتو پورے
زور پر ہوں تو سمجھ لینا چاہئے کہ صحت بالکل درست ہے جو امراض چندر سر سے رفع ہوتے
ہیں ان میں حسب ذیل عمل کرنا واجب ہے ہم پیشتر بیان کر چکے ہیں کہ کروٹ لیکر بغل میں
چھوٹا سا تکیہ دبائے رکھنے سے سروں میں تبدیلی واقع کر سکتے ہیں پس اول کروٹ
لیکر چندر سر کو لو اور اس خیال سے کہ پھر سورج سر نہ ہو جائے بغل میں تکیہ دبائے
رکھو۔ علاوہ ازیں اپنی دائیں ٹانگ کے گھٹنے سے اوپر کسی چیز سے مضبوط باندھ لو اور
پلنگ پر پڑے رہو کچھ عرصہ بعد آرام ہوتا معلوم ہونے لگیگا۔ عرصہ کی کمی بیشی مریض کی مشق
اور بیماری کے زور پر منحصر ہے جسوقت پرتھوی یا جل تتو جاویگا۔ اس کو معلوم ہو جاویگا۔ کہ
بہت تکلیف دور ہو گئی مرض دفعہ ہو جانے کے بعد کو بھی احتیاطاً چند مرتبہ عمل کرنا چاہئے
تاکہ باقیماندہ خراب اثر بھی دور ہو جائے؛

# باب نوزدہم
## چند کارآمد چٹکلے

اگر کسی روز صبح اور وقت دوپہر سورج سر چلے اور شام کو چندر سان تو کسی کام میں ناکامیابی
ہوگی اور کوئی ایذا بھی ہوگی مگر اسکے خلاف ہو چلیں تو انجام نیک ہوگا۔ اگر کوئی شخص سفر کو
جاتے وقت پیشتر وہ قدم اٹھاوے جطرف کا سر بند ہے تو سفر میں ناکامیابی ہوگی اس لئے سفر
کرنیوالے کو پیشتر وہ قدم اوٹھانا چاہیئے جطرف کا سر چلتا ہو اگر سورج سر چلتا ہو تو تین قدم

اول وہ ہی پیر اٹھاوے یہ بھی لازم ہے کہ تتو بھی اچھا ہو تو ہمیشہ کامیابی کرتے جاؤ کہ تومنا ہے
کہ بند سر اکی طرف کرکے کھڑا ہو ضرور مطلب برآویگا لیکن درخواست جایز ہو ورنہ یہ ہوگا۔ کہ افسر
مہربانی سے درخواست میں لیگا لیکن منظور کرنے مین احتمال ہے کسی مین اندر جانے کے لیے سورج
سر بہتر ہوتا ہے اور باہر آنیکے لیے چندرماں نیک شمار کیا جاتا ہے اگر سوال دریافت کرتے وقت چندرماں
کا پرتھوی اور جل تتو یا سورج کا اگنی تتو چلتا ہوگا تو کام پورا ہوگا لڑائی کے لئے چندرماں سر مین جانا
چاہئیے فتحیاب واپس آویگا وقت لڑائی کے اگر چندرماں سر چلتا ہو تو دستم پر بھی فتح ہوگی اگر قبل شروع
جنگ سورج سر چلتا ہو اور پھر چندرماں ہو جائے تو بہت ہی نیک ہے ان معاملات میں سر کے علاوہ
تتو کا حال بھی واجب ہے اگر حیض کے چوتھے روز غسل کرتے وقت عورت کا چندرماں سر چلتا ہو اور مرد کا
خاوند کا سورج پس اگر حمل ٹھیر جائیگا۔ تو لڑکا پیدا ہوگا اور اگر برخلاف تو لڑکی اگر عورتیں سشمنا اور مرد کا
سورج تو بچہ کا کوئی عضو ندارد ہوگا۔ اگر عورت کا چندرماں اور جل تتو اور مرد کا سورج اور جل تتو ہو تو
اگر عورت سبانجھ بھی ہے تو ضرور لڑکا پیدا ہوگا اگر حاملہ عورت دریافت کرے کہ لڑکا پیدا ہوگا یا لڑکی
تو دیکھو کہ کون سر چلتا ہے اگر سورج ہے تو لڑکا اور اگر چندرماں ہے تو لڑکی اور اگر دونوں چلتے ہوں
تو سشمنا ہے اگر جل تتو چل رہا ہو تو لڑکا پیدا ہوگا اور اگر پرتھوی اور وایو تو لڑکی اگر اگنی تو حمل گر جائیگا
اگر آکاش تتو ہے تو احتمال حمل ہی غلط ہے اگر مذکورہ بالا تتوں میں سے دو شامل ہوں تو بچے پیدا ہونگے
اگر وایو تتو مین حمل ٹھیریگا تو ضرور تکلیف ہوگی اگر جل تتو میں تو آرام اگر اگنی مین تو اسقاط ہو جائیگا۔
یا بچہ پیدا ہوتے ہی مر جائیگا۔ چیت مین چندر پکش کی پروا کی اگر شاغل کا وقت طلوع آفتاب اگنی یا آکاش
تتو غالب ہو تو جان لو کہ سال ناقص ہے فصل خراب ہو جائیگی قحط پڑیگا۔ اور دیگر اقسام کی مصیبتیں
ہونگی۔ اور جل پرتھوی یا وایو تتو ہو تو فصل اچھی ہوگی سشمنا ہو تو خراب ہوگی ردوبا پھیلے گی جو وقت
سورج سنکھ لگن میں جاوے تو اگر شاغل کا پرتھوی تتو ہو تو فصل اچھی ہوگی ملک میں بہبودی ہوگی خوب بارش
ہوگی اور ہر طرف امن رہیگا اگر جل تتو ہو تو بھی نیک فال ہے لیکن اگر اگنی تتو ہوگا تو قحط سالی ہوگی بارش نہ
ہوگی جو فصل پیدا ہوگی برباد ہو جائیگی اگر وایو تتو ہو تو طوفان بھونچال بکثرت آئیں گے بارش نہ ہوگی اگر
کوئی بیمار کی بابت سوال کرے تو اچھا ہو جائیگا۔ یا نہیں تو اگر سوال کرنیوالا پیشتر خالی سر کی طرف آوے
اور پھر بھرے سر کی طرف ہو جاوے تو جان لو کہ بیمار ضرور اچھا ہو جائیگا خواہ کیسی ہی ناامیدی کیوں نہ ہو ٭



# آہنی چوکیدار



نظرِ
آپ کو حیرت تو ضرور ہوئی ہوگی کہ لوہا بھی کوئی جاندار چیز ہے جو حفاظت کر سکیگا۔ تو آپ کی خدمت میں اس کی پوری تشریح کرتا ہوں وہ یہ ہے کہ وہ چوکیدار ہمارے کارخانہ کے صندوق و الماریاں ہیں جو کہ اپنی مضبوطی خوبصورتی میں بے نظیر ہیں ہر شہر و دیار سے مانگ پر مانگ آرہی ہے جاندار چوکیدار کیلئے آپ کو ہر وقت چوکنا رہنا پڑتا ہے کہ کہیں بیوفا نہ ہو جاوے لیکن یہ چوکیدار ایسا ہے کہ اس کو آپ اپنے مکان میں کسی جگہ رکھ دیجئے اور بے فکر ہو جایئے کسی چور یا ڈاکو کی مجال نہیں کہ اس کو توڑ اور کھول سکے۔ بیرونی اور خفیہ خانے اس کاریگری سے بنائے جاتے ہیں کہ جب تک مالک کو بھی پورے طور سے واقف نہ کر دیا جائے وہ ہرگز نہیں کھول سکتا یہی وجہ ہے کہ کارخانہ مشہور و عام ہے ؛

بفضل خدا یہ کارخانہ سنہ ۱۸۸۰ء سے اس آب و تاب سے جاری ہے کہ جسکی برابری آج تک کوئی کارخانہ نہیں کر سکتا مندرجہ اشیا کی الماریوں کا نرخ بموجب تحریر ہے نمبر ۱ عـــہ روپیہ فی من نمبر ۲ عـــہ روپیہ فی من صندوق فائر پروف نمبر ۳ عـــہ روپیہ فی من صندوق نمبر ۴ عـــہ روپیہ فی من کے حساب سے فروخت ہو رہی ہیں منگایئے اور فائدہ اٹھایئے مفصل حالات کیلئے کارخانہ کی فہرست طلب فرماویں

(نوٹ) جو صاحب یہ ثابت کر دے کہ ہمارے کارخانہ ہی سے پیشتر کوئی کارخانہ اس جگہ تھا۔ تو وہ یک صد روپیہ العام کا مستحق ہو سکتا ہے

حاجی پیر بخش محمد عبد اللہ آہنی صندوق ساز گوجرانوالہ پنجاب

# بجلی کی آنکھ

بجلی کے حیرت انگیز کرشمہ جات دیکھ کر حضرت انسان ہمہ تن محو ہو رہا ہے لیکن یہ نہیں
جانتا کہ اسکا مخزن وہ خود مجسم ہے برقی لہریں ہر وقت آنکھوں سے نکلتی رہتی ہیں جو کبھی
نگاہ سے کسی نے دیکھا نہیں کہ بجلی نے اثر کیا نہیں۔ آنکھیں کیا ہیں بجلی گھر ہیں نہ
کوئی تار نہ کوئی ذریعہ گویا وائرلس ہے۔ لیکن یاد رہے۔ کہ بیمار آنکھیں
بجلی کی لہروں کو منتقل نہیں کر سکتیں۔ اور نہ ہی اجتماع کر سکتی ہیں یہ خاصہ
صرف تندرست آنکھوں میں ہی ہے۔ اس لئے آپ ہمیشہ اپنی آنکھوں
کو بیماری سے بچا کر رکھیں اور یہ صرف اسی صورت میں ہو سکتا ہے اگر آپ

## رامی سرمہ

کا روزانہ استعمال کریں۔ کیونکہ رامی سرمہ جملہ امراض چشم کے لئے اگنی بان ہے
نظر کو تیز کرتا ہے۔ قوت بینائی کو قائم رکھتا ہے۔ ککرے دھند جالا خارش
پانی آنا کو دور کر کے آنکھوں کو نور یعنی بجلی بخشتا ہے سینکڑوں سندات ڈاکٹروں
اور حکیموں کے موجود ہیں ایک پیسہ کا کارڈ بھیجکر رسالہ چشم مفت منگوالیں
ایک بار ضرور آزمائش کریں۔ صداقت خود بخود روشن ہو جاویگی قیمت فی بکس
ایک روپیہ بصیغہ وی۔ پی ایک روپیہ چار آنہ

پتہ خط وکتابت بنام منیجر

منیجر کارخانہ رامی سرمہ ڈیرہ اسمعیل خان صوبہ سرحد

(نوٹ) اس علاج سے فائدہ مند دنیا بھر میں کوئی علاج نہیں اور یہی ہی علاج کو ہندوستان بھر میں کوئی جانتا ہے

اگر
کوئی شخص ہماری علاج اور میجک بکس کو بعد استعمال غیر مفید ثابت کر دے تو اسکی قیمت معہ محصول ڈاک واپس کی جاویگی
مینیجر

اگر
کوئی شخص ہماری علاج اور میجک بکس کو بعد استعمال غیر مفید ثابت کر دے تو اس کی قیمت معہ محصول ڈاک واپس کیجاویگی
مینیجر

# بجلی کی طاقت سے نامرد اور سست کا مفت علاج

اس علاج سے انسان کی کل امراض دور ہو جاتی ہیں

اس علاج کے کرنے [illegible]

## جو نوجوان

اپنی طاقت اپنے ہاتھوں ضائع کر کے کمزور اور نامرد ہو گئے ہیں اور اولاد پیدا کرنے کے قابل نہیں رہے ان کے لئے ہمارا بجلی کا بے ضرر علاج بہت مفید ہے اگر وہ امرتسر کے نزدیک ہیں تو خود آ کر علاج کرائیں۔ اگر امرتسر سے دور فاصلے پر ہیں تو بجلی کی طاقت کا میجک بکس منگوا کر استعمال کریں جس میں ایک خاص طریقہ سے بجلی کی طاقت بھری گئی ہے اس سے کسی قسم کی تکلیف نہیں ہوتی اور نہ ہی آبلہ یا چھالہ پڑتا ہے ایک بکس سے چار مریض اپنا علاج بخوبی کر سکتے ہیں میجک بکس کا ٹریڈ مارک ہے [میجک] اس سے سوا سب جعلی ہیں قیمت میجک بکس چار روپے للعہ امرتسر آ کر علاج کرانے کی فیس للعہ

کمزوری · سستی · احتلام · رقت · جریان · سرعت · کمر درد · کمی باہ · دل دھڑکنا · ضعف جگر · ضعف دل · ضعف معدہ · ضعف اعصاب · ضعف · ضعف گردہ · کمی خون · کمی چربی · یرقان · بدہضمی · زکام · نزلہ · سر درد · قبض · نامردی

## استری رکھشک

اس کے استعمال سے بے قاعدگی حیض کمر اور پیڑو کا درد گور دا جسم سے کیسدا یا بدبو دار سفید پانی کا بہنا وجہ آنا ایک دو لڑکے لڑکیاں پیدا ہو کر سلسلہ اولاد بند ہو جانا جو کھول کا دور نجلس درد وغیرہ نقارض بہت جلد دور ہو جاتے ہیں
قیمت فی شیشی عہ

## [illegible]

سارسپریلا جو ہر عشبہ وہ لوگ جو فساد خون کے مختلف عوارض میں مبتلا ہیں انکی تمام شکایات کو جڑ سے اکھیڑ دیتا اور آتشک پھوڑے پھنسی بھگندر ناسور جسم کے داغ وغیرہ کے دور کرنے میں بے نظیر ہے
قیمت دو شیشی عہ کلاں عہ

## تمام درخواستیں
بنام مینیجر پنجاب میڈیکل ہال گڈھا امرتسر پنجاب

(۲۱) برس سے تمام ہندوستان مین مشہور ہو چکی
ہین۔ طاقت دینے والی مشہور دوائیں فاسفورس۔ ائکنا ڈامینلا
ملاکر یہ گولیان بنی ہین مغز ریڑھ رگ اور خون کو طاقت دینے کا
دعوے رکھتی ہین زیادہ سخت جوانی کی بے اعتدالی خواہ کسی وجہ
سے ہو ان گولیون کے استعمال سے اول ہی روز سے فایدہ ظہور مین آتا ہے
بدن مین قوت اور مزاج مین گرمی معلوم ہونے لگتی ہے




چہرہ پر رونق اور جوانی مین ضعفی کی سی حالت
ٹوٹے ہوئے جسم مین دوبارہ جوش لاتی ہے قیمت ۳۰ گولیون کی شیشی
دو ہفتہ کی خوراک ایک روپیہ محصول ڈاک ایک سے چار شیشی تک ۵ ر
امتحاناً نمونہ کی گولیان بلا قیمت دی جاتی ہین؛
استعمال کے اول ہی روز سے فایدہ دکہاتی ہین ضرور امتحان
کیجیے۔ اگر آپ بلا قیمت ان کی آزمائش کرنا چاہین تو صرف محصول
ڈاک کیواسطے دو پیسہ کا ٹکٹ پیڈ لفافہ مین بھیجئے۔ اور اس خط مین
دس خواندہ اور رئیسون کے نام و پتہ صاف طور پر لکھئے۔ پتہ لکھنے مین مقام
ڈاکخانہ و ضلع لکھئے (نوٹ) فرمائش کیساتھ کتاب کا حوالہ دینا
ضروری ہے۔ مکمل فہرست کارخانہ سے درخواست آنے پر مفت روانہ کیجاویگی

**ڈاکٹر ایس کے برمن ۵ و ۶ تاراچند دت سٹریٹ کلکتہ**

پنڈت ٹھاکر دت شرما وید لاہور کی ایجاد کردہ

# امرت دھارا (رجسٹرڈ)

## واقعی عجیب خداداد نعمت حیرت انگیز کرشمہ

## دنیا میں یہی ایک دوا ہے

جس نے ایک بار آزمایا ہمیشہ پاس رکھا۔ بارہا وقت بے وقت یہ چھوٹی سی شیشی جو کام
دیتی ہے سینکڑوں ادویات کے بوجھ دار بکس وہ کام نہیں دے سکتے۔ ہر گھر
اور ہر جیب میں اس کا ہونا ضروری ہے۔ تمام امراض جو اچانک آ دباتی ہیں۔
اچانک ہی دور کرتی ہے۔ درد سر، درد کان، درد دانت، درد آنکھ، چوٹ وغیرہ
ہر قسم کا درد اندرونی و بیرونی۔ کھانسی، دمہ، نمونیا، پیٹ درد، نزلہ، بدہضمی
اپھارہ، اسہال، پیچش، ہیضہ، طاعون، مرگی، چھینک، بدھ۔
درد مفاصل، ورم، پھوڑا پھنسی، سوزاک، آتشک، کمزوری دماغ، بخار
تپ تلی، بیل، بچھو، بھڑ، سانپ وغیرہ کا ڈنگ، بائی گولا، امراض عورات
امراض بچگان۔ داد، چھپاکی، آگ و تیزاب سے جلنا، چنبل وغیرہ وغیرہ
کل امراض جو سر سے لیکر پاؤں تک اندرونی و بیرونی ہوتی ہیں۔ اسکے
کھانے اور لگانے سے جاتی رہتی ہیں۔ ہزاروں شیشیاں بکتی ہیں ہزارہا
سارٹیفکٹ موجود ہیں۔

**رسالہ امرت منگوا کر ملاحظہ فرماویں سب راز ملے گا**

قیمت فی شیشی دو روپے آٹھ آنہ (عہ) نمونہ آٹھ آنے (۸/)

**احتیاط** افسوس ہے کہ امرت دھارا کا اس قدر نام دیکھ کر بہت سے جھوٹے
اشتہار بازوں کے منہ میں پانی بھر آیا۔ وہ مختلف نام رکھ کر ایسے
اوصاف کی ادویات مشتہر کر رہے ہیں سوائے امرت دھارا کے کسی نقلی ایسی
دوائی کو خرید کر وہ کامت اٹھاؤ۔ اگر نقل ہی خریدنی ہو تو آب حیات
بارہ آنے ۱۲ فی شیشی پر ہم سے طلب کرو۔
امرت دھارا میری ایجاد ہے اور اس کا اصل نسخہ کوئی نہیں جانتا ہے۔

## مفت

ضعف باہ و دیگر امراض پوشیدہ کے مریضو!
اگر تم مختلف علاج کر کے مایوس بھی ہو چکے ہو تو بھی
ایک کارڈ بھیج کر

**رسالہ الامراض مخصوصہ مردان**

طلب کرو۔ اس میں وہ نصیحتیں درج ہیں اور وہ ترکیب
ہیں کہ تم پھر سے جوان، تندرست و قادر ہو جاؤ گے

## ہندوستان بھر میں

## ویش اپکارک ہی ایک ہفتہ وار

کثیر الاشاعت طبی اخبار ہے جن کو طب کا شوق ہے وہ
اسکو دیکھتے ہی خریدار ہو جاتے ہیں قیمت سالانہ دو روپے
ششماہی ایک روپیہ۔ ہر ماہی ۱۲ آنے سالانہ قیمت ادا کرنے پر
عہ کی کوئی ادویات حسب منشا خریدار مفت ملتی ہیں
نمونہ مفت!

## کام رتی شاستر

حصہ اول قیمت پانچ روپے (صہ)
اسمیں ۵۰ فوٹو بلاک کی تصویر اور ۲۴۵ دستی تصاویر ہیں
پسند نہ ہو تو قیمت واپس منگوالو!
صرف یہی ایک کتاب ہے جسکے پڑھنے سے پتہ لگیگا کہ کوک
شاستر یا کام شاستر کیا چیز ہے اسکی تعریف میں سینکڑوں خطوط
آتے ہیں اگر پسند نہ ہو تو پہنچنے سے اگلے دن رجسٹری
کر کے واپس کر دیں اور اپنی قیمت منگوالیں۔ اس
سے بڑھکر کیا تعریف کریں۔ اس جگہ تعریف ہو نہیں سکتی
مفصل اشتہار منگوا سکتے ہیں۔

**خط و کتابت یا تار کا پتہ۔ امرت دھارا برانچ لاہور**

بسرپرستی ہز ہائینس دی مہاراجہ صاحب بہادر والی ریاست دربھنگہ

خاص دوکان ۱۸۰۵ء نسخہ [illegible]

# حب مسیحائی

جو خلاف قانون قدرت عمل درآمد کر لیے یا عیاشی کی کثرت اور جوش جوانی کی ناجائز حرکتوں سے اپنے مایۂ عیش و نشاط کو کھو کر اپنے رگ و پٹھے کمزور کر بیٹھے ہیں۔ اور لطف زندگی سے مایوس ہو کر قوت رجولیت سے ہاتھ دھو بیٹھے ہیں۔ وہ ہماری حُب مسیحائی کا استعمال کریں یہ گولیاں ان کی کھوئی ہوئی طاقت مردمی کو واپس لا کر حسرت و یاس کا قلع و قمع کر کے نیا دور شباب اور اٹھتی ہوئی جوانی کا مزہ دکھاتی ہیں۔ یہ گولیاں تمام سمی اور نشی اور ممنوع اجزا سے بالکل مبرا ہیں۔ اور ہر عمر اور ہر موسم میں استعمال ہو سکتی ہیں۔

پرچہ ترکیب استعمال ہمراہ روانہ ہوگا۔ قیمت فی درجن گولیاں ۸؍

(نوٹ) علاوہ ان تمغہ جات کے ایک تمغہ طلائی میرٹھ کی نمائش ۱۹۱۲ء میں بھی ملا ہوا ہے اور خاص کر راجاؤں۔ مہاراجاؤں۔ نوابوں۔ جاگیرداروں رئیسوں اور نیز نمائش الہ آباد منعقدہ ۱۹۱۰ء سے اعلیٰ سندات ملنے کا فخر اسی کارخانے کو حاصل ہے۔

پنسار گوبند رام کاہن چند جنرل عطاران



[illegible] بازار لاہور